**اسکین:**




(ويشتمل على أحد مسانيد الإمام أبي حنيفة لهامة برواية المؤلف)

تأليف

أبي القاسم عبد الله بن محمد بن أحمد بن يحيى بن الحارث السعدي
المعروف بابن أبي العوام
المتوفى ٣٣٥هـ

اعتناء

فضيلة العلامة المحدث المحقق الشيخ لطيف الرحمن البهرائجي القاسمي

المكتبة الإمدادية
مكة المكرمة

فضائل ابي حنيفة — واخباره ومناقبه

جعفر بن أعين قال : سمعت يعقوب بن شيبة بن الصلت قال : حدثني علي بن أبي الربيع قال : سمعت بشر بن الحارث يقول : سمعت عبد الله بن داود الخريبي ، قال يعقوب : وحدثنيه إبراهيم بن هاشم ، قال بشر بن الحارث : أردت عن ابن داود قال : إذا أردت الآثار فسفيان الثوري ، وإذا أردت تلك الدقائق فأبو حنيفة .

١٠٦ – حدثني أبي قال : حدثني أبي قال : حدثني محمد بن أحمد بن حماد قال : حدثني محمد بن شجاع قال : سمعت أبا عبدالرحمن المقرئ يقول : حدثني العالم الفقيه أبو حنيفة .

١٠٧ – حدثني أبي قال : حدثني أبي قال : حدثني محمد بن أحمد بن حماد قال : ثنا إبراهيم بن سعيد الجوهري قال : ثنا روح بن عبادة قال : كنت عند ابن جريج سنة خمسين ومائة فقيل له : مات أبو حنيفة ، فقال : رحمه الله لقد ذهب معه علم كثير .

١٠٨ – حدثني أبي قال : حدثني أبي قال : حدثني محمد بن أحمد بن حماد * قال : ثنا إبراهيم بن سعيد قال : ثنا المثنى بن رجاء قال : سمعت سعيد

١٠٧- أخرجه الخطيب في « التاريخ » ١٣/٣٣٨ من طريق محمد بن عيسى بن الطباع ، عن روح بن عبادة به ، وراجع « المناقب » ص ١٨ للذهبي .

١٠٨- أخرجه ابن عبدالبر في « الإنتقاء » ص ٢٠١ من طريق عبدالوهاب بن عطاء قال : سئل سعيد بن عروبة ...وراجع « المناقب » ص ١٨ للذهبي .

★ في هامش « ب » : كذا في أصل الرازي ، وقد وهم الرازي بشيخنا الحافظ ...وأكثره مصحح بخط شيخنا ، ومقروء على كثير منه ، وفي هذا الموضع وأظنه سقط منه : محمد بن ... حماد .

- ٨٢ -

اس روایت میں ثقہ،حافظ محمد بن احمد بن حمادؒ المعروف بہ حافظ ابو بشر الدولابیؒ **(م ۳۱۰ھ)** محمد بن مخزومؒ **(م بعد ۳۳۰ھ)** کے متابع میں موجود ہیں۔لہذا ثقہ متابع ہونے کی وجہ سے اس روایت میں محمد بن مخزومؒ پر کلام فضول اور بیکار ہے۔

متابع کی وجہ تاریخ بغداد والی سند حسن درجے کی ہے ،جس سے معلوم ہوتا ہے کہ امام ابوحنیفہؒ حدیث کے شہنشاہ ہیں۔

واللہ اعلم

---

یاد رہے کہ ان سب کے علاوہ محمد بن شجاعؒ **(م ۲۸۱ھ)** کے متابع میں تاریخ بغداد کی روایت میں موجود ثقہ راوی بشر بن موسیؒ **(م ۲۸۸ھ)** بھی ہیں جن سے ان کی روایت اور بھی مضبوط ہوجاتی ہے۔

**سلسلہ توثیقات امام اعظم ؒ باسناد صحیح ۲**

# امام اعظم ابو حنیفہ ؒ (م ۱۵۰ھ) امام سفیان بن عیینہ ؒ (م ۱۹۸ھ) کی نظر میں

**مفتی ابن اسماعیل المدنی**

الاجماع کے پچھلے شمارے میں صحیح اسناد سے یہ ثابت کیا گیا تھا کہ امام اعظم ابو حنیفہ (م ۱۵۰ھ) امام الجرح والتعدیل یحی بن معین ؒ (م ۲۳۳ھ) کے نزدیک ثقہ، صدوق ہیں۔

اب یہاں پر امام ابو حنیفہ ؒ (م ۱۵۰ھ) کے بارے میں معتبر اسناد کے ساتھ امام سفیان بن عیینہ ؒ (م ۱۹۸ھ) کی رائے ملاحظہ فرمائیں:

۱) امام ابو المؤید موفق بن احمد المکی ؒ (م ۵۶۸ھ) فرماتے ہیں کہ:

**اخبرنی الحافظ ابو الخیر عبد الرحیم بن محمد بن احمد فیما کتب الی من اصبھان انا ابو الفرج سعید بن ابی الرجاء الصیر فی باصبھان اذنا انا ابو الحسین محمد بن احمد الاسکاف انا ابو عبد اللہ محمد بن اسحق بن مندہ انا الامام ابو محمد عبد اللہ بن محمد بن یعقوب الحارثی انا سلیمان بن داؤد المھری سمعت ابا یعقوب المروزی سمعت ابن عیینہ یقول لم یکن فی زمان ابی حنیفۃ بالکوفۃ رجل افضل منہ و اورع ولا افقہ منہ۔**

امام سفیان بن عیینہ ؒ (م ۱۹۸ھ) کہتے ہیں کہ کوفہ میں امام ابو حنیفہ ؒ کے زمانے میں ان سے افضل کوئی نہ تھا اور نہ ان سے زیادہ تقوی والا کوئی تھا اور نہ ان سے بڑا فقیہ کوئی تھا۔ (**مناقب امام اعظم ابو حنیفہ للمکی ص: ۱۸۸، و اسنادہ حسن**)[23]

---

[23] راویوں کی تحقیق ملاحظہ فرمائیے:

۱) امام ابو المؤید موفق بن احمد المکی ؒ (م ۵۶۸ھ) صدوق ہیں جس کی تفصیل ص: ۷۰ پر موجود ہے۔

۲) حافظ ابو الخیر عبد الرحیم بن محمد بن احمد الاصبہانی ؒ (م ۵۶۸ھ) بھی صدوق ہیں۔

حافظ ذہبی ؒ کہتے ہیں کہ الامام، الحافظ، العالم الکبیر، اور الحافظ المتقن بھی کہتے ہیں۔ حافظ ابو محمد بن الاخضر ؒ (م ۶۱۱ھ) نے آپ کی تعریف کی ہے اور حافظ ابن نجار ؒ (م ۶۴۳ھ) نے کہا کہ آپ حفاظ حدیث میں سے ہیں اور فضل اور حدیث کی معرفت والے ہیں۔ (**سیر اعلام النبلاء ج: ۲۰ ص: ۵۷۳، تذکرۃ الحفاظ ج: ۴ ص: ۸۷، تاریخ الاسلام ج: ۱۲ ص: ۳۹۵**)

۳) ابو الفرج سعید بن ابی رجاء ؒ (م ۵۳۲ھ) بھی ثقہ اور نیک تھے۔ (**العبر ج: ۲ ص: ۴۴۲، تاریخ الاسلام ج: ۱۱ ص: ۵۷۰**)

۴) ابوالحسین احمد بن محمد الاسکافیؒ بھی صدوق درجے کے راوی ہیں۔ ان کو ابن قیسرانیؒ (**م۵۰۷ھ**) نے المقری المحدث کہا ہے۔ (**المؤتلف والمختلف لابن القیسرانی ص:۱۵۶**)

۵) امام ابو عبداللہ محمد بن اسحٰق بن مندہؒ (**م۳۹۵ھ**) مشہور ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ (**کتاب الثقات ج:۸ ص:۱۷۷، تاریخ الاسلام ج:۸ ص:۷۵۵**)

۶) امام ابو محمد عبداللہ بن محمد الحارثیؒ (**م۳۴۰ھ**) کی توثیق **دوماہی مجلہ شمارہ نمبر:۲ ص:۸۹** پر موجود ہے۔

نیز امام ابو محمد الحارثیؒ اسمیں منفرد بھی نہیں ہیں۔ بلکہ ان کے متابع میں امام حافظ ابو بکر ابن الجعابیؒ (**م۳۵۵ھ**) [**ثقہ**] موجود ہیں، جس کی تفصیل آگے آرہی ہے۔

معلوم ہوا کہ امام حارثیؒ صدوق اور ثقہ ہیں۔

۷) سلیمان بن داؤد الھرویؒ جو کہ امام حارثیؒ کے استاذ ہیں، ان کے بارے میں تفصیل یہ ہے:

ان کا پورا نام ابو سعید سلیمان بن داؤد الھرویؒ ہے۔ (**مسند امام ابو حنیفہؒ بروایت حارثی ص:۲۲**) اور خطیب البغدادیؒ نے ان کے لقب میں 'المھری' کا بھی ذکر کیا ہے، چنانچہ خطیب کے الفاظ یہ ہیں "ابو سعید المستملی سلیمان بن داؤد المھری"۔ (**الکفایہ للخطیب ص:۲۷۴، مشیخۃ قاضی المارستان ج:۳ ص:۱۳۲۹**)

ابو سعید سلیمان بن داؤد المھری الھروی کا تعین کرتے ہوئے، الکفایہ للخطیب، مطبوعہ المکتبہ العلمیہ المدینۃ المنورۃ کے دو محقق شیخ ابو عبداللہ السورقی اور شیخ ابراہیم حمدی المدنی کہتے ہیں کہ:

**کذا فی الاصلین و ظاھرہ ان اباسعید المستملی ھو سلیمان بن داؤد المھری۔ و فی التھذیب سلیمان بن داؤد ابن حماد بن سعد المھوی ابو الربیع۔۔۔ و اللہ اعلم۔**

اسی طرح دونوں اصل (مخطوطے) میں ہیں اور ظاہر ہے کہ ابو سعید المستملی سے مراد سلیمان بن داؤد المھری ہیں۔ (جیسا کہ خطیب البغدادیؒ نے اوپر ذکر کیا ہے) اور تہذیب میں (ایک راوی موجود) ہیں (جن کا نام) سلیمان بن داؤد بن حماد بن سعد المہری، ابو الربیع ہے۔۔۔۔ واللہ اعلم۔ (**ص:۲۷۶**)

**نوٹ:**

ایک راوی کے دو، دو کنیت ہونا کوئی بعید بات نہیں ہے، کیونکہ اسماء الرجال کے سیکڑوں رُوات ہیں، جن کی ایک سے زیادہ کنیت موجود ہے، تفصیل کے لئے تہذیب التہذیب اور تقریب التہذیب کا مطالعہ کریں۔

اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ یہاں اس (مناقب للموفق المکی) والی روایت میں ابو سعید سلیمان بن داؤد الھروی المھری سے مراد، سلیمان بن داؤد بن محمد الہروی ہی ہے جو کہ ثقہ راوی ہیں۔ (**تقریب رقم:۲۵۵۱**)

**اسکین:**



من یرد اللہ بہ خیرا یفقہہ فی الدین

الجزء الاول

من

مناقب الامام الاعظم ابی حنیفۃ رضی اللہ عنہ واکرم

للعلامۃ صدر الائمۃ ابی المؤید الامام الموفق بن احمد المکی رحمہ اللہ ۔ قال الشیخ عبد القادر القرشی المصری فی الجواہر المضیۃ فی طبقات الحنفیۃ الموفق بن احمد بن محمد بن سعید المکی خطیب خوارزم استاذ ناصر بن عبد السید صاحب المغرب ابو المؤید مولدہ فی حدود سنۃ اربع وثمانین واربعمائۃ ۔ ذکرہ القفطی فی اخبار النحاۃ وقال ادیب فاضل لہ معرفۃ تامۃ بالفقہ والادب وروی مصنفات محمد ابن الحسن عن عمر بن محمد بن احمد النسفی ۔ مات سنۃ ثمان وستین وخمسمائۃ واخذ علم العربیۃ عن الزمخشری ۔ واخوہ الحافظ محمد بن احمد المکی ہو الملقب شمس الائمۃ وابن الموفق الحافظ المؤید منہ استند الخوارزمی فی مسندہ رحمہم اللہ تعالی ۔

الجزء الاول

من

مناقب الامام الاعظم رضی اللہ عنہ

قال فی کشف الظنون ہو الشیخ الامام حافظ الدین محمد بن محمد بن شہاب المعروف بابن البزار الکردری الحنفی صاحب الفتاوی البزازیۃ المتوفی سنۃ (۸۲۷) ہجریہ رحمہ اللہ تعالی

الطبعۃ الاولی

بمطبعۃ مجلس دائرۃ المعارف النظامیۃ الکائنۃ فی الہند ۔ حیدر آباد الدکن

عمرہا اللہ الی اقصی الزمن

سنۃ (۱۳۲۱) ہجریہ



ج (۱) المناقب للموفق (۱۹۵) المناقب للکردری

ابن عبد الملک سمعت یزید بن ہارون یقول ادرکت الناس فما رأیت احدا اعقل ولا افضل ولا اورع من ابی حنیفۃ رحمہ اللہ ۔ قلت ۔ وفی روایۃ العسکری قال یزید بن ہارون کتبت عن الف شیخ حملت عنہم العلم فما رأیت واللہ فیہم اشد ورعا من ابی حنیفۃ ولا احفظ للسانہ ۔ واخبرنی الحافظ ابو الخیر عبد الرحیم ابن محمد بن احمد فیما کتب الی من اصبہان انا ابو الفرج سعید بن ابی الرجاء الصیرفی باصبہان اذنا انا ابو الحسین محمد ابن احمد الاسکاف انا ابو عبد اللہ محمد بن اسحاق بن مندۃ انا الامام ابو محمد عبد اللہ بن محمد بن یعقوب الحارثی انا سلیمان بن داود المروزی سمعت ابا یعقوب المروزی سمعت ابن عیینۃ یقول لم یکن فی زمان ابی حنیفۃ بالکوفۃ رجل افضل منہ واورع ولا افقہ منہ ۔ قلت ۔ وفی روایۃ علی بن خشرم (۱) عن ابن عیینۃ ما رأیت احدا اورع من ابی حنیفۃ ۔ وبہ الی الحارثی ہذا انا احمد بن محمد الکوفی انا عبد اللہ بن احمد بن بہلول قال ہذا کتاب جدی اسمعیل بن حماد فقرأت فیہ حدثنی سعید بن سوید سمعت ابراہیم بن عکرمۃ المخزومی یقول ما رأیت احدا اورع ولا افقہ من ابی حنیفۃ ۔ وبہ الی الحارثی ہذا انا محمد بن سلام سمعت نصیر ابن یحیی سمعت محمد بن سماعۃ یقول سمعت ابا یوسف یقول کان عمر بن ذر یقول ابو حنیفۃ یتکلم بالعدل قال وسمعت ابا یوسف یقول کان عمر بن ذر یقول ما حضرنا موضعا من المواضع مع ابی حنیفۃ الا غلب الجمیع بفقہہ وعلمہ وورعہ ۔ وبہ قال اخبرنا محمد بن خزیمۃ القلاس انا زکریا بن یحیی انا مالک بن سلیمان المروی انہ

(۱) فی الخلاصۃ علی بن خشرم بمعجمتین الثانیۃ ساکنۃ ابو الحسن الحافظ روی عنہ مسلم والترمذی والنسائی ۱۲

الثالث ذہبت القطانیۃ اصحاب عبد اللہ بن سعید القطان ما نصہ صرح ان الاقرار رکن والتصدیق شرط وقال المنافق لیس بمؤمن کما قلنا لانتفاء الشرط وہو التصدیق وفسادہ واضح فان الاصل ہو الاعتقاد والاقرار دلیل علیہ والایمان فی اللغۃ موضوع للتصدیق لا للاقرار وشرطیۃ الاقرار لاجراء الاحکام یجعل التصدیق شرطا والاقرار رکنا قلب الموضوع ہو الثانی وہو الاقرار شرط اجراء الاحکام والتصدیق رکن ہو مذہب ...

دیکھئے!

امام سفیان بن عیینہؒ کہہ رہے ہیں کہ امام ابو حنیفہؒ سے افضل شہر کوفہ میں کوئی نہ تھا بالفاظ دیگر امام ابو حنیفہؒ جیسا کوفہ میں کوئی نہ تھا۔ اسی طرح ان سے زیادہ اللہ سے ڈرنے والا اور ان سے بڑا فقیہ بھی کوئی نہ تھا۔

---

۸) ابو یعقوب المروزیؒ جن کا نام اسحق بن ابی اسرائیلؒ **(م ۲۴۵ھ)** بھی ثقہ، حافظ ہیں۔ **(الکاشف رقم: ۲۸۳)**

۹) امام سفیان بن عیینہؒ **(م ۱۹۸ھ)** مشہور ثقہ، امام، فقیہ اور حجت ہیں۔ **(تقریب رقم: ۲۴۵۱)**

معلوم ہوا کہ یہ سند حسن درجے کی ہے۔

کسی راوی کے بارے میں کہنا کہ ان جیسا کوئی نہیں ہے یا اس کی کوئی مثال نہیں، یا اس سے بہتر اور افضل کوئی نہیں، یہ تمام الفاظ "افعل" کے صیغے اور "لا اعرف لہ نظیراً" (میں اس کا مثل نہیں جانتا ہوں) کہ ہم معنی ہونیکی وجہ سے، (محدثین کے نزدیک) توثیق کے اعلی درجے کے الفاظ ہیں۔ (**فتح المغیث ج:۲ ص:۱۱۴**)[24]

معلوم ہوا کہ امام سفیان بن عیینہؒ (**م۱۹۸ھ**) کے نزدیک امام ابو حنیفہؒ (**م۱۵۰ھ**) ثقہ اور ثبت سے بھی اعلیٰ ہیں۔

(۲) حافظ المشرق، امام خطیب البغدادیؒ (**م۴۶۳ھ**) کہتے ہیں کہ:

**انبأنا محمد بن احمد بن رزق، قال: حدثنا محمد بن عمر الجعابی قال: حدثنی ابو بکر ابراهیم بن محمد بن داؤد بن سلیمان القطان قال: حدثنا اسحق بن البهلول قال: سمعت ابن عیینة یقول: ما مقلت عینی مثل ابی حنیفة۔**

امام سفیان بن عیینہؒ (جنہوں نے امام مالکؒ، امام سفیان ثوریؒ، امام لیث بن سعدؒ، امام اوزاعیؒ، امام شافعیؒ اور امام احمدؒ کو دیکھا ہے لیکن وہ) کہتے ہیں کہ میری آنکھوں نے امام ابو حنیفہؒ جیسا نہیں دیکھا۔ (**تاریخ بغداد ج:۱۵ ص:۴۵۹، تحقیق بشار عواد معروف، مسند امام اعظم بروایت ابن خسرو ج:۱ ص:۱۶۳**)[25]

---

[24] حافظ سخاویؒ کے الفاظ یہ ہیں:

**"ارفع مراتب (التعديل) ما أتى، كما قال شيخنا، بصيغة أفعل، كأن يقال: أوثق الناس، أو أثبت الناس، أو نحوهما، مثل قول هشام بن حسان، حدثنى أصدق من ادركت من البشر محمد بن سيرين، لما تدل عليه هذه الصيغة من الزيادة۔**

**والحق بها شيخنا: "اليه المنتهى فى التثبت" وهل يلتحق بها مثل قول الشافعي في ابن مهدي، لا أعرف له نظيراً في الدنيا؟ متحمل۔" (فتح المغیث: ج۲، ص۱۱۴)**

نیز غیر مقلد ڈاکٹر اقبال احمد بسکوہری نے بھی یہی بات کہی ہے۔ (**الجرح والتعدیل: ص۲۲۳**)

[25] اس روایت کے راویوں کی تفصیل حاضر ہے:

۱) حافظ المغرب امام خطیب البغدادیؒ (**م۴۶۳ھ**) مشہور ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ (**کتاب الثقات للقاسم ج:۱ ص:۴۱۸**)

۲) ان کے استاذ محمد بن احمد بن رزق المعروف بن رزقاویؒ (**م۴۱۲ھ**) بھی ثقہ ہیں۔ (**کتاب الثقات للقاسم ج:۸ ص:۱۲۵**)

۳) حافظ ابو بکر محمد بن عمر الجعابیؒ (**م۳۵۵ھ**) بھی جمہور کے نزدیک ثقہ ہیں۔ تفصیل کے دیکھئے **دوماہی مجلہ الاجماع ج:۲ ص:۲۱۔**

**اسکین:** تاریخ بغداد

# تاريخ مدينة السلام

وأخبار محدثيها وذكر قطانها العلماء
من غير أهلها ووارديها

تأليف
الإمام الحافظ أبي بكر أحمد بن علي بن ثابت
الخطيب البغدادي
٣٩٢ - ٤٦٣ هـ

المجلد الخامس عشر
موسى - واصل
٦٩٣٣ - ٧٢٩٧

حققه، وضبط نصه، وعلق عليه
الدكتور بشار عواد معروف



دار الغرب الإسلامي

قلت: وهو حديث موضوع تفرَّد بروايته البُورقي وقد شرحنا فيما تقدَّم أمره وبيَّنا حاله[١].

أخبرنا الخَلَّال، قال: أخبرنا الحَريري أنَّ النَّخَعي حدَّثهم، قال: أخبرنا سُليمان بن الربيع الخَزَّاز، قال: حدثنا محمد بن حَفْص عن الحسن بن سُليمان أنه قال في تفسير الحديث: «لا تقومُ الساعة حتى يَظْهر العلم». قال: هو علم أبي حنيفة وتفسيره الآثار.

أخبرنا الحسن بن أبي بكر، قال: أخبرنا القاضي أبو نَصْر أحمد بن نَصْر ابن محمد بن إشكاب البُخاري، قال: سمعتُ محمد بن خَلَف بن رجاء يقول: سمعتُ محمد بن سلمة يقول: قال خَلَف بن أيوب: صارَ العلمُ من الله تعالى إلى محمد ﷺ ثم صارَ إلى أصحابه، ثم صارَ إلى التَّابعين، ثم صارَ إلى أبي حنيفة وأصحابه فمن شاء فليَرضَ، ومن شاء فليَسخَط[٢].

أنبأنا محمد بن أحمد بن رزْق، قال: حدثنا محمد بن عُمر الجعابي، قال: حدثني أبو بكر إبراهيم بن محمد بن داود بن سُليمان القَطَّان، قال: حدثنا إسحاق بن البُهلول، قال: سمعتُ ابن عُيينة يقول: ما مَقَلَت عيني مثل أبي حنيفة[٣].

أخبرني محمد بن أحمد بن يعقوب، قال: أخبرنا محمد بن نُعيم الضَّبِّي، قال: سمعتُ أبا الفَضْل محمد بن الحُسين قاضي نَيْسابور، يقول:

---

(١) ٣/ الترجمة ٨٤٢، وهو كذاب أشر، وأخرجه ابن الجوزي في الموضوعات (٢/ ٤٨- ٤٩) من طريق المصنف، وقد حاول بعض المتأخرين تقوية هذا الحديث بحجة أن له طرقًا متعددة، منهم البدر العيني في تاريخه الكبير، فقد قام بجمع طرقه التالفة الواهية، واستصعب الحكم عليه بالوضع، وتابعه على ذلك الكوثري في تأنيب الخطيب، ومما لا يجهله أهل هذه الصنعة أن تعدد طرق الحديث الموضوع لا يزيده إلا وهنًا، فإن الكذابين والوضاعين يسرق بعضهم من بعض، ويختلقون أسانيد يغتر بها من لا دراية له بهذا الشأن فيحسبها متابعات يعضد بعضها بعضًا.

(٢) خلف بن أيوب هو أبو سعيد العامري البلخي صَدوق، وهذا رأيه الخاص.

(٣) إسناده صحيح، إسحاق بن البهلول ثقة، وقد تقدمت ترجمته في هذا الكتاب (٧/ الترجمة ٣٣٤٣). على أن الثابت والمحفوظ عن سفيان بن عيينة سوء القول في أبي حنيفة.

٤٦٠

---

اور پھر ان سے یہ روایت امام ابو نعیمؒ (م۴۳۰؁ھ) نے بھی بیان کیا ہے۔ (**مسند امام ابو حنیفہؒ بروایت ابو نعیم ص:۲۱**) نیز دیکھئے (مسند امام اعظم بروایت ابن خسروج:۱ص:۱۶۳)

۴) ابو بکر ابراہیم بن محمد بن داؤد القطانؒ کا ترجمہ **تاریخ بغداد ج:۷ ص:۹۹** پر موجود ہے، جن کو دیکھنے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ثقات کے موافق روایت والے تھے۔ اور غیر مقلد محدث، بشار عواد معروف نے انہیں ثقہ مانتے ہیں۔ (**تاریخ بغداد ج:۱۵ص:۵۹ ۴**) لہذا یہ بھی ثقہ ہیں۔

۵) اسحٰق بن بہلولؒ (**م۲۵۲؁ھ**) بھی ثقہ اور صدوق ہیں۔ ( **تاریخ بغداد ج:۷ ص:۳۹۰**)

۶) اسحٰق بن ابی اسرائیلؒ (**م۲۴۵؁ھ**) اور

۷) امام سفیان بن عیینہؒ (**م۱۹۸؁ھ**) کی توثیق گزر چکی۔

اور غیر مقلدین کے محدث، ڈاکٹر بشار العواد معروف نے اسکی سند کو صحیح کہا ہے۔(**تاریخ بغداد ج:۵ ۱ص:۴۵۹**)

نیز حافظ ابن حجرؒ اور ان کے شاگرد حافظ سخاویؒ اور غیر مقلد عالم وغیرہ کے حوالے سے گزر چکا کہ "**ما مقلت عینی مثل ابی حنیفة**" کے الفاظ کا تعلق تعدیل کے اعلی درجے سے ہے، جس کی تفصیل پہلے گزر چکی۔(**دیکھئے، ص:۶۵**)

تو معلوم ہوا کہ امام سفیان بن عیینہؒ کے نزدیک امام ابو حنیفہؒ انتہائی ثقہ اور مضبوط راوی ہیں۔

۳) امام سفیان بن عیینہؒ (**م ۱۹۸ھ**) نے امام ابو حنیفہؒ سے روایت کی ہے۔(**مسند امام اعظم بروایت ابن خسروج:۱ص:۲۰۹،۲۰۸، جامع المسانید ج:۱ص:۴۷۱، مسند امام ابو حنیفہ بروایت حارثی ج:۱ص:۱۲۴، ص:۷۸۷**)

اور امام ابن عیینہؒ اپنے نزدیک صرف ثقات سے روایت کرتے ہیں، جیسا کہ غیر مقلد اہل حدیث عالم شیخ ابو الحسن مصطفی بن اسماعیل السلیمانی کا کہنا ہے، جو کہ شیخ البانی اور شیخ مقبل کے شاگرد ہیں۔(**اتحاف النبیل ج:۲ص:۹۶**)

اس لحاظ سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ امام ابو حنیفہؒ (**م ۱۵۰ھ**) امام سفیان بن عیینہؒ کے نزدیک ثقہ ہیں۔

نیز امام سفیان بن عیینہؒ سے امام ابو حنیفہؒ کے بارے میں اور بھی تعریف منقول ہے۔ مثلاً:

۴) حافظ المشرق، امام خطیب البغدادیؒ (**م ۴۶۳ھ**) کہتے ہیں کہ:

**أخبرنا محمد بن أحمد بن رزق قال: سمعت ابا نصر و اخبرنا الحسن بن ابی بکر قال: اخبرنا ابو نصر احمد بن نصر بن محمد بن اسکاف البخاری، قال سمعت ابا اسحق ابراهیم بن محمد بن سفیان، یقول: سمعت علی بن سلمة یقول: سمعت سفیان بن عیینة یقول رحم الله ابا حنیفة، کان من المصلین اعنی: انه کان کثیر الصلاة۔**

علی بن سلمہ کہتے ہیں کہ میں نے سفیان بن عیینہؒ کو کہتے ہوئے سنا کہ اللہ ابو حنیفہؒ پر رحم کرے وہ کثرت سے نماز پڑھنے والے تھے۔ علی بن سلمہ کہتے ہیں کہ اس سے مراد یہ ہے کہ وہ بہت زیادہ نماز پڑھا کرتے تھے۔(**تاریخ بغداد ج:۱۵ص:۴۸۲**، شیخ بشار عواد معروف اس کی سند کو صحیح کہتے ہیں)

**اسکین:**

تاريخ مدينة السلام
وأخبار محدثيها وذكر قطانها العلماء
من غير أهلها ووارديها
تأليف
الإمام الحافظ أبي بكر أحمد بن علي بن ثابت
الخطيب البغدادي
٣٩٢ - ٤٦٣ هـ
المجلد الخامس عشر
موسى - واصل
٦٩٣٣ - ٧٢٩٧

حققه، وضبط نصه، وعلق عليه
الدكتور بشار عواد معروف

دار الغرب الإسلامي

قم يا أعرج[١].

ما ذُكِرَ من عبادة أبي حنيفة ووَرَعه

أخبرنا محمد بن أحمد بن رزْق، قال: حدثنا أحمد بن عليّ بن عُمر بن حُبَيْش الرَّازي، قال: سمعتُ محمد بن أحمد بن عصام يقول: سمعتُ محمد ابن سعد العَوْفي يقول: سمعتُ يحيى بن مَعين يقول: سمعتُ يحيى القَطَّان يقول: جالَسْنا والله أبا حنيفة وسَمعنا منه، وكنتُ والله إذا نَظرتُ إليه عَرفتُ في وجهه أنه يَتَّقي الله عزَّ وجلَّ[٢].

أخبرنا الصَّيْمري، قال: قرأنا على الحُسين بن هارون، عن أبي العباس ابن سعيد، قال: حدثنا إبراهيم بن الوليد، قال: حدثنا محمد بن إسحاق البَلْخي، قال: سمعتُ الحسن بن محمد الليثي يقول: قدمتُ الكوفة فسألتُ عن أعبد أهلها فدُفعتُ إلى أبي حنيفة، ثم[٣] قدمتها وأنا شيخ، فسألت عن أفقه أهلها فدفعتُ إلى أبي حنيفة[٤].

أخبرنا محمد بن أحمد بن رزْق، قال: سمعتُ أبا نَصْر. وأخبرنا[٥] الحسن بن أبي بكر، قال: أخبرنا أبو نَصْر أحمد بن نَصْر بن محمد بن إشكاب البُخاري، قال: سمعتُ أبا إسحاق إبراهيم بن محمد بن سُفيان يقول: سمعتُ عليّ بن سَلَمة يقول: سمعتُ سُفيان بن عُيينة يقول: رَحمَ الله أبا حنيفة كان من المُصَلِّين، أعني أنه كان كثيرَ الصَّلاة[٦].

(١) إسناده صحيح، سليمان بن سيف هو الحراني ثقة، وأبو عاصم هو الضحاك بن مخلد النبيل الثقة.

(٢) إسناده حسن، محمد بن سعد العوفي صدوق، كما في ترجمته من هذا الكتاب (٣/ الترجمة ٨٦٦).

(٣) من هنا إلى نهاية الفقرة سقط كله من م، وهو ثابت في النسخ.

(٤) إسناده جيد، الحسن بن محمد الليثي أبو محمد البلخي، كان على قضاء مرو، وكان عبدالله بن المبارك يميل إليه، ذكر ذلك ابن حبان في كتاب الثقات ٨/ ١٦٨.

(٥) في م: «وأباه»، وهو تحريف.

(٦) خبر صحيح، رجال إسناده كلهم ثقات، أحمد بن نصر بن محمد البخاري ثقة كما قال المصنف (٦/ الترجمة ٢٩٠١)، وشيخه أبو إسحاق إبراهيم بن محمد بن سفيان =

٤٨٢

۵) حافظ المشرق، امام خطیب البغدادیؒ (م ۴۶۳؁ھ) کہتے ہیں کہ:

**اخبرنی ابراهیم بن مخلد المعدل قال: حدثنا القاضی ابو بکر احمد بن کامل املاء قال: حدثنا محمد بن اسمعیل السلمی قال: حدثنا عبداللہ بن الزبیر الحمیدی قال: سمعت سفیان بن عیینة یقول: شیئان ماظننت انهما یجاوزان قنطرة الکوفة وقد بلغا الافاق قراءة حمزة ورأی ابی حنیفة۔**

سفیان بن عیینہؒ کہتے ہیں کہ دو چیزوں کے بارے میں میرا گمان تھا کہ وہ کوفہ کے پل سے تجاوز نہیں کریں گی لیکن وہ پوری دنیا میں پھیل چکی ہیں ایک حمزہ کی قراءت اور دوسرے ابو حنیفہؒ کے اجتہادات۔ (**تاریخ بغداد ج:۱۵ ص:۴۷۵**، شیخ بشار عواد معروف اسکی سند کو بھی صحیح کہتے ہیں)

**اسکین:**

تاريخ مدينة السلام

وأخبار محدثيها وذكر قطانها العلماء

من غير أهلها ووارديها

تأليف

الإمام الحافظ أبي بكر أحمد بن علي بن ثابت

الخطيب البغدادي

٣٩٢ - ٤٦٣ هـ

المجلّد الخامس عشر

موسى - واصل

٦٩٣٣ - ٧٢٩٧

حققه، وضبط نصه، وعلق عليه

الدكتور بشار عواد معروف

دار الغرب الإسلامي

يَتَبَحَّر في النَّحْو فهو عيالٌ على الكسائي، ومن أراد أن يَتَبَحَّر في تفسير القُرآن فهو عيالٌ على مُقاتل بن سُليمان[١].

أخبرنا التَّنوخي، قال: حدثني أبي، قال: حدثنا محمد بن حَمْدان، قال: حدثنا أحمد بن الصَّلْت الحمَّاني، قال: سمعتُ أبا عُبيد يقول: سمعتُ الشافعي يقول: من أرادَ أن يَعرف الفقهَ فليلزم أبا حنيفة وأصحابَه، فإنَّ الناسَ كُلَّهم عيالٌ عليه في الفقه[٢].

أخبرني أبو الوليد الحسن بن محمد الدَّرْبَنْدي، قال: أخبرنا محمد بن أحمد بن سُليمان الحافظ بِبُخارى، قال: سمعتُ عليّ بن الحسن بن عبدالرحيم الكِنْدي يقول: سمعتُ أبا محمد عبدالله بن محمد بن عُمر الأديب يقول: سمعتُ يعقوب بن إبراهيم بن أبي خَيْران يقول: سمعتُ الحسن بن عُثمان القاضي يقول: وجدتُ العلمَ بالعراق والحجاز ثلاثة: علمُ أبي حنيفة، وتفسير الكَلْبي، ومغازي محمد بن إسحاق.

أخبرنا الصَّيْمري، قال: أخبرنا عُمر بن إبراهيم، قال: حدثنا مُكْرَم بن أحمد، قال: حدثنا أحمد بن عطية، قال: سمعتُ يحيى بن مَعين يقول: القراءة عندي قراءة حمزة، والفقه فقه أبي حنيفة، على هذا أدركتُ الناسَ[٣].

أخبرني إبراهيم بن مَخْلَد المُعَدَّل، قال: حدثنا القاضي أبو بكر أحمد ابن كامل إملاءً، قال: حدثنا محمد بن إسماعيل السُّلَمي، قال: حدثنا عبدالله ابن الزُّبير الحُميدي، قال: سمعتُ سُفيان بن عُيينة يقول: شيئان ما ظَنَنتُ أنهما يُجاوزان قَنْطرة الكوفة وقد بَلَغا الآفاق: قراءة حمزة، ورأي أبي حنيفة[٤].

أخبرني عبدالباقي بن عبدالكريم، قال: أخبرنا عبدالرحمن بن عُمر، قال: حدثنا محمد بن أحمد بن يعقوب، قال: حدثنا جدي، قال: سمعتُ عليّ

(١) إسناده حسن، حرملة بن يحيى صدوق.
(٢) إسناده تالف، ابن الصلت كذاب.
(٣) إسناده تالف، أحمد بن عطية هو ابن الصلت الكذاب.
(٤) إسناده صحيح.

٤٧٥

اس سے دو باتیں معلوم ہوئیں:

**اول** امام صاحبؒ کا اجتہاد پوری دنیا میں پھیل گیا اگر امام کی فقہ گندی تھی یا ان کی رائے دینے کے قابل نہ تھی یا اس سے اسلام کو نقصان پہنچا تھا تو اس کے پھیلنے سے تعجب ہے اور اسے تسلیم کرنے والوں پر بھی۔

**ثانی** یہاں پر لفظ اجتہاد استعمال ہوا ہے جو اشارہ کر رہا ہے کہ امام مجتہد تھے۔

الغرض اس پوری تحقیق سے معلوم ہوا کہ امام سفیان بن عیینہؒ سے نزدیک امام ابو حنیفہؒ ثقہ مضبوط اور سچے مجتہد ہیں۔

شمارہ نمبر ۵

وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا

فروری/مارچ ۲۰۱۸ء



دوماہی مجلّہ

# الاجماع

مؤمل ابن اسماعیل، سلفی اور عرب علماء کی نظر میں۔ ★ امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ، امام شعبہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ثقہ ہیں۔
حافظ ابن خسرو رحمۃ اللہ علیہ جمہور محدثین کے نزدیک ثقہ وصدوق ہیں۔




ناشر: الاجماع فاؤنڈیشن

# امام اعظم ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) امام شعبہ ابن الحجاجؒ (م ۱۶۰ھ) کے نزدیک ثقہ ہیں۔

مولانا نذیر الدین قاسمی

امام اعظم ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) امام شعبہ ابن الحجاجؒ (م ۱۶۰ھ) کے نزدیک ثقہ ہیں، تفصیل درج ذیل ہیں :

(۱) ثقہ ،حافظ [1] شبابہ بن سوارؒ (م ۲۰۶ھ) فرماتے ہیں کہ **"کان شعبۃ حسن الرأی فی أبی حنیفۃ"** امام شعبہؒ امام ابو حنیفہؒ کے بارے میں اچھی رکھتے تھے۔[2]

---

[1] **تقریب رقم :۲۷۳۳**

[2] یہ قول کئی کتابوں میں صحیح سند کے ساتھ موجود ہے ،مثلاً:

۱- ثقہ ،حافظ ،استاذ الشیخین ،امام حسن بن علی الحلوانیؒ (م ۲۴۲ھ) نے اپنے استاذ حافظ شبابہ بن سوارؒ سے یہ قول نقل کیا ہے۔**(جامع بیان العلم وفضلہ لابن عبد البر ج:۲ص:۱۰۸۲،تقریب رقم :۱۲۶۲)**

**نوٹ :**

حافظ المغرب ابن عبد البرؒ (م ۴۶۳ھ) نے امام حسن بن علی الحلوانیؒ کی کتاب "کتاب المعرفہ" کا ذکر کیا ہے۔ **(جامع بیان العلم وفضلہ ج:۱ص:۳۳۸،۳۶۵)** جو کہ باصول غیر مقلدین حافظ المغرب نے یہ قول ان کی کتاب سے لیا ہے۔**(انوار البدر ص:۱۸۸،طبع بیت السلام )**

**اعتراض نمبر۱ :**

غیر مقلدین کے وکیلِ سلفیت رئیس احمد ندوی سلفی شبابہ بن سوارؒ پر جرح کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ شبابہ کو امام احمدؒ نے مرجی کی طرف بلانے والا کہا ہے۔امام ابو حاتمؒ نے کہا کہ ان سے احتجاج نہیں کیا جائے گا۔امام احمدؒ نے خبیث کہا۔**(سلفی تحقیق جائزہ ص:۱۱۹)** اور پھر اس قول کو بلا سند ہونے کی وجہ سے جھوٹا قول کہتے ہیں۔

**الجواب :**

حافظ شبابہ بن سوارؒ (م ۲۰۶ھ) صحیحین کے راوی ہیں اور ثقہ ،حافظ ہیں۔**(تقریب رقم : ۲۷۳۳)** اور جمہور نے انہیں ثقہ کہا ہے اور ان پر کلام صرف مرجی ہونے کی وجہ سے ہوا ہے ،لیکن رئیس صاحب نے صرف مسلکی تعصب کے چکر میں صحیحین کے راوی پر جرح کردی ،جو کہ باطل ومردود ہے۔

نیز تعجب ہے کہ موصوف نے امام صاحب اور ان کے اصحاب پر الکامل لابن عدیؒ سے کئی جروحات نقل کیں۔ **(اللمعات ،سلفی تحقیق جائزہ ص:۸۹،وغیرہ )** لیکن اسی کتاب میں موصوف کو یہ قول سند کے ساتھ نظر نہیں آیا۔

**اعتراض نمبر۲:**

رئیس صاحب ایک اور جاہلانہ اعتراض یہ کرتے ہیں کہ "کان شعبة حسن الرأی فی ابی حنیفة" یہ قول توثیق نہیں۔ **(سلفی تحقیقی جائزہ ص:۱۱۹)**

**الجواب :**

جب لوگ مسلکی تعصب میں اندھی اور ہٹ دھرمی پر اتر آتے ہیں ،تو ایسے ہی اعتراض کرتے ہیں ، کتبِ اسماء الرجال میں کئی مثالیں موجود ہیں ،جن سے ثابت ہوتا ہے کہ "حسن الرأی"الفاظ توثیق میں سے ہے۔فی الحال ایک مثال ملاحظہ فرمائے :

محمد بن حمید الرازیؒ کے بارے میں امام ابن معینؒ نے کہا کہ وہ ثقہ ہیں ،ان میں کوئی خرابی نہیں ہے۔**(تہذیب التہذیب ج:۹ص:۱۳۱)**اسی بات کو محمد بن حمید الرازیؒ کے ترجمے میں حافظ ابن حجرؒ نے یوں کہا ہے "کان ابن معین حسن الرأی فیه"۔**(تقریب رقم : ۵۸۳۴)**

لہذا رئیس صاحب کا جاہلانہ اعتراض باطل ومردود ہے۔

۱۱- حافظ المغربؒ نے اس کی دوسری سند ذکر فرمائی ہے کہ:

**قال أبو یعقوب حدثنا أبو مروان عبد الملک بن الحر الجلاب وابو العباس محمد بن الحسن الفارض قال نا محمد بن اسماعیل الصائغ قال سمعت شبابة بن سوار یقول کان شعبة حسن الرأی فی ابی حنیفة۔**(الانتقاء ص:۱۲۶)

سند کے روات کی تحقیق درج ذیل ہے :

۱) حافظ المغرب امام ابوعمر بن عبدالبرؒ **(م ۴۶۳ھ)** اور

۲) ان کے شیخ محدث مکہ ابو یعقوب یوسف بن احمد المکی الصیدلانیؒ **(م ۳۸۵ھ)** بھی صدوق اور ثقہ ہیں۔

نیز یہ کتاب الانتقاء لابن عبدالبر بھی حافظ المغرب سے ثابت ہے ،جس کی تفصیل **"الاجماع شمارہ نمبر:۳ص:۲۸۴"** پر موجود ہے۔

**نوٹ:** حافظ شبابہ بن سوارؒ امام شعبہؒ کے شاگرد ہیں، جیسا کہ تہذیب الکمال سے ظاہر ہے۔

---

۳) ابو مروان عبدالملک بن بحرؒ (م ۳۳۴ھ) ثقہ، مکثر ہیں۔ (**کتاب الثقات للقاسم ج:۶ص:۴۳۶**) اسی طرح ان کے متابع میں ابوالعباس محمد بن الحسن الفارسیؒ بھی موجود ہے، جن کے حالات نہیں مل سکے۔

۴) محمد بن اسماعیل الصائغؒ (م ۲۷۶ھ) سنن ابوداؤد کے راوی ہیں اور صدوق ہیں۔ (**تقریب رقم: ۵۷۳۱**)

۵) حافظ شبابہ بن سوارؒ (م ۲۰۶ھ) صحیحین کے راوی ہیں اور ثقہ، حافظ ہیں۔ (**تقریب رقم: ۲۷۳۳**)

۶) امام شعبہؒ (م ۱۶۰ھ) ثقہ، مضبوط اور امیر المؤمنین فی الحدیث ہیں۔ (**تقریب رقم: ۲۷۹۰، الکاشف للذہبی**) معلوم ہوا کہ اس یہ سند حسن ہے۔

**III-** اس قول کی تیسری سند حافظ ابن عدیؒ (م ۳۶۵ھ) نے یوں ذکر کی ہے کہ:

**حدثنا ابن حماد قال و حدثنی ابو بکر الاعین، حدثنی یعقوب بن شیبة عن الحسن الحلوانی سمعت شبابة یقول کان شعبة حسن الرأی فی ابی حنیفة۔ (الکامل لابن عدی ج:۸ص:۲۴۱)**

اس سند کے راویوں کی تفصیل یہ ہے۔

۱) حافظ ابن عدیؒ (م ۳۶۵ھ) کی ذات کسی تعارف کی محتاج نہیں آپ مشہور ثقہ ائمہ جرح و تعدیل میں سے ہیں۔

۲) ان کے استاذ حافظ ابن حماد ابوالبشر الدولابیؒ (م ۳۱۰ھ) بھی جمہور کے نزدیک ثقہ، حافظ ہیں۔ (**الاجماع شمارہ نمبر:۲ص:۴**) پھر ان کے متابع میں ابو بکر محمد بن جعفر بن اعینؒ (م ۲۹۳ھ) بھی ثقہ ہیں۔ (**کتاب الثقات للقاسم ج:۸ص:۲۲۰، تاریخ الاسلام ج:۶ص:۱۰۱۸**)

۳) حافظ امام یعقوب بن شیبہؒ (م ۲۶۸ھ) ثقہ، امام ہیں۔ (**سیر اعلام النبلاء ج:۱۲ ص:۴۷۶، تاریخ الاسلام ج:۶ ص:۴۵۱**)

۴) امام حسن بن علی الحلوانیؒ (م ۲۴۲ھ)

۵) حافظ شبابہ بن سوارؒ (م ۲۰۶ھ) اور

۶) امام شعبہؒ کی توثیق پہلے گزر چکی۔

لہذا یہ سند بھی صحیح ہے۔

ایک اور قول میں یحیی بن آدمؒ (م ۲۰۳ھ) کہتے ہیں کہ "**قال کان شعبة اذا سئل عن ابی حنیفة اطنب فی مدحه و کان یهدی الیه فی کل عام طرقه**"امام شعبہؒ سے جب امام ابو حنیفہؒ کے بارے میں پوچھاجاتا ،تو وہ آپ کی بہت زیادہ تعریف کرتے اور ہر سال وہ آپ کی طرف کوئی تحفہ بھیجتے۔ (**مناقب امام اعظم للموفق ص:۳۱۹**)[3]

---

[3] اس قول کی ایک اور سند امام موفق بن احمد مکیؒ (م ۵۶۸ھ) نے یوں بیان کی ہے :

**اخبرنی تاج الاسلام ابو سعد السمعانی فی کتابه الی، انا ابو الفرج الاصبهانی بها اجازة انا ابو الحسین قراءة انا الحافظ ابو عبدالله بن مندة نا الاستاذ ابو محمد الحارثی قال حدثنا العباس بن حمزة انبانا محمد بن المهاجر انبا یحی بن آدم قال کان شعبة اذا سئل عن ابی حنیفة اطنب فی مدحه و کان یهدی الیه فی کل عام طرقة۔(مناقب امام اعظم للموفق:ص:۳۱۹)**

اس سند کے راویوں کی تفصیل یہ ہے :

۱)　امام موفق بن احمد المکیؒ (م ۵۶۸ھ) صدوق ہیں۔(**الاجماع شمارہ :۴ص:۷۰**)

۲)　امام ابوسعد السمعانیؒ (م ۵۶۲ھ) مشہور ثقہ ،امام اور محدث مشرق ہیں۔(**تاریخ الاسلام ج: ۱۲ ص : ۲۷۴**)

۳)　ابوجعفر سعید بن ابی رجاء الاصبہانیؒ (م ۵۳۲ھ)

۴)　ابوالحسین احمد بن محمد الاسکافیؒ،

۵)　امام ابوعبداللہ بن مندہؒ (م ۳۹۵ھ) وغیرہ کی توثیق گزر چکی۔(**دیکھئے الاجماع شمارہ:۴ص:۶۲ ، ۶۳**)

۶)　امام ابو محمد الحارثیؒ (م ۳۴۰ھ) کی توثیق "**الاجماع شمارہ :۲ص:۸۹**"پر موجود ہے نیز امام حارثیؒ کی تائید میں کئی ثقہ راوی موجود ہیں،جس کاذکر امام شعبہؒ کے پہلے قول کے تحت گزرچکا۔

۷)　عباس بن حمزہ نیساپوریؒ (م ۲۸۸ھ) بھی ثقہ ہیں۔(**التذییل علی کتب الجرح والتعدیل ص: ۱۵۳ ،مسند امام بو حنیفہ علیہ الرحمہ بروایت الحارثی ج: ۱ ص: ۱۷۴**)

۸)　محمد بن المہاجر البغدادیؒ (م ۲۶۴ھ) ضعیف ہے۔(**تاریخ بغداد ج:۴ص:۱۷**) لیکن امام شعبہؒ کے پچھلے قول سے اس قول کی تائید ہوتی ہے،اور محمد بن المہاجرؒ کے متابع میں امام حسن بن علی الحلوانیؒ اور محمد بن اسماعیل الصائغؒ جیسے ثقات موجود ہیں ،لہذا اس روایت میں آپ پر کلام مردود ہے۔

۹)　یحیی بن آدمؒ (م ۲۰۳ھ) ثقہ ،حافظ اور فاضل ہیں۔(**تقریب رقم : ۷۴۹۶**)

(۲)　امام شعبہ بن الحجاجؒ (م ۱۶۰؁ھ) نے امام ابو حنیفہؒ سے روایت کی ہے۔**(ناسخ الحدیث ومنسوخہ لا ابن شاہین : ص:۴۷۴، مسند امام ابوحنیفہؒ بروایت ابن خسرو ج:۱ص:۳۰۶، جلد :۲ص:۸۹۳)**

اور غیر مقلدین کے نزدیک امام شعبہؒ صرف ثقہ سے ہی روایت کرتے ہیں چنانچہ :غیر مقلد ین کے محدث ،زبیر علی زئی صاحب کہتے ہیں کہ امام شعبہؒ عام طور پر اپنے نزدیک ثقہ ہی سے روایت کرتے تھے۔**(مقالات ج:۶ص:۱۵۷)** اہل حدیث عالم کفایت اللہ سنابلی صاحب لکھتے ہیں کہ امام شعبہؒ صرف ثقہ سے ہی روایت کرتے تھے۔**(انوار البدر ص:۱۳۴)** ،شیخ ابو الحسن سلیمانیؒ جو کہ شیخ البانی اور شیخ مقبل کے شاگرد ہیں ،ان کے نزدیک امام شعبہؒ صرف ثقہ سے ہی روایت کرتے تھے۔**(اتحاف النبیل ج:۲ص:۹۹)** شیخ البانیؒ ایک راوی کے بارے میں لکھتے ہیں کہ "روایۃ شعبۃ عنہ توثیق لہ"امام شعبہؒ کا اس سے روایت لینا شعبہؒ کی طرف سے اس کی توثیق ہے۔**(ارواء الغلیل ج:۱ص:۲۸۰)**

ثابت ہوا کہ امام ابو حنیفہؒ امام شعبہؒ کے نزدیک ثقہ ہیں۔

**نوٹ :**

امام ابن معینؒ کے قول سے بھی امام شعبہؒ کا امام ابوحنیفہؒ سے روایت کرنے کا ذکر ملتا ہے ،چنانچہ حافظ المغرب امام ابن عبد البرؒ (م ۴۶۳؁ھ) کہتے ہیں :

**قال ابو یعقوب یوسف بن احمد بن یوسف المکی الصیدلانی (ابن الدخیل) نا احمد بن الحسن الحافظ قال نا عبد اللہ بن احمد بن ابراھیم الدورقی قال سئل یحی بن معین وانا اسمع عن ابی حنیفۃ فقال ثقۃ ما سمعت احدا ضعفہ ،ھذا شعبۃ بن الحجاج یکتب الیہ ان یحدث ویامرہ وشعبۃ شعبۃ۔**

عبد اللہ بن احمد بن ابراہیم الدورقی سے روایت ہے کہ یحی بن معین نے ابوحنیفہؒ کے بارے میں فرمایا کہ وہ ثقہ تھے ،میں نے سنا کہ کسی ایک نے بھی انہیں ضعیف کہا ہو ،یہ شعبہ بن الحجاج ،انہیں (خط ) لکھتے ہیں کہ وہ حدیث بیان

---

۱۰)　امام شعبہؒ کی توثیق گزر چکی۔

لہذا متابعت کی وجہ سے اس قول کی سند حسن ہے۔

کریں اور انہیں حکم دیتے ہیں ،اور شعبہ تو آخر شعبہ تھے۔(**الانتقاء لابن عبد البر ص:۱۲۷،وسندہ حسن ،الجوھر المضیة ج:۱ص:۱۹۔مقام ابی حنیفہ ص:۱۳۰**)

یہ قول امام ابن معینؒ سے ثابت ہے جس کی تفصیل "**الاجماع شمارہ نمبر: ۳ص:۲۸۴**"پر موجود ہے۔

اس پوری تحقیق سے معلوم ہوا کہ امام ابوحنیفہؒ امام شعبہؒ کے نزدیک ثقہ ہیں۔

**آخری قول :**

حافظ المغربؒ(**م ۴۶۳ھ**) ہی فرماتے ہیں کہ :

**قال ابو یعقوب وحدثنا اسحاق بن احمد الحلبی قال، نا سلیمان بن سیف قال نا عبد الصمد بن عبد الوارث قال کنا عند شعبة بن الحجاج فقیل له مات ابو حنیفة فقال شعبة لقد ذھب معه فقه الکوفة تفضل اللہ علینا و علیه برحمته۔**

حافظ عبدالصمد بن عبدالوارثؒ(**م ۲۰۷ھ**) کہتے ہیں کہ ہم امام شعبہؒ کی خدمت میں تھے،کسی نے ان سے کہا کہ امام ابوحنیفہؒ فوت ہوچکے ہیں تو امام شعبہؒ نے کہا کہ یقیناامام ابوحنیفہؒ کے ساتھ کوفہ کی فقہ بھی چلی گئی اللہ اپنی رحمت سے ان پر اور ہم پر فضل فرمائے۔(**الانتقاء لابن عبد البر ص:۱۲۶،واسنادہ حسن** )[4]

---

[4] اس سند کے راویوں کا حال ملاحظہ فرمائیں :

۱)　حافظ المغرب امام ابوعمر بن العبد البرؒ(**م ۴۶۳ھ**) اور

۲)　ان کے شیخ محدثِ مکہ ابویعقوب یوسف بن احمد المکی الصیدلانیؒ(**م ۳۸۸ھ**) کی توثیق گزر چکی۔

۳)　اسحٰق بن محمد بن احمد الحلبیؒ(**م ۳۲۱ھ**) بھی ثقہ ہیں۔(**کتاب الثقات للقاسم ج:۲ص:۳۳۶،الدلیل المغنی ص:۱۴۸**)

۴)　حافظ سلیمان بن سیفؒ(**م ۲۷۲ھ**) سنن نسائی کے راوی ہے اور ثقہ ،حافظ ہیں۔(**تقریب رقم: ۲۵۷۱**)

۵)　حافظ عبدالصمد بن عبدالوارثؒ(**م ۲۰۷ھ**) صحیحین کے راوی ہیں اور صدوق ،حجت اور شعبہؒ کی روایت میں مضبوط ہیں۔(**تقریب رقم :۴۰۸۰**)

۶)　امام شعبہؒ کی توثیق گزر چکی۔　　لہذا یہ سند حسن ہے۔

## رئیس سلفی اور مقبل بن ہادی کی پیش کردہ اعتراض کی حقیقت :

رئیس صاحب کہتے ہیں کہ امام شعبہؒ اور حماد بن سلمہ امام ابوحنیفہؒ کو ملعون کہا کرتے تھے۔(ضعفاء للعقیلی )(**سلفی تحقیقی جائزہ ص:۱۱۹**) اسی طرح مقبل بن ہادی صاحب بھی امام ابوحنیفہؒ کی تضعیف کا یہ قول بحوالہ کتاب السنہ پیش کیا ہے۔(نشر الصحیفہ **ص:۳۵۳**)

**الجواب :**

یہ حضرات ایک طرف کہتے ہیں کہ صحیح سند سے اقوال پیش کئے جائیں لیکن اپنے لیے ۱۰۰ خون بھی معاف ہے۔

بہر حال عرض یہ ہے کہ اس کی سند میں **"منصور بن سلمہ الخزاعی قال سمعت حماد بن سلمة"** حافظ منصور بن سلمہ الخزاعیؒ **(م ۲۱۰ھ)** امام حماد بن سلمہؒ **(م ۱۶۷ھ)** سے روایت کررہے ہیں۔**(کتاب الضعفاء للعقیلی ج:۴ ص:۲۸۱، نشر الصحیفہ ص:۳۵۳)**

اور امام حماد بن سلمہؒ **(م ۱۶۷ھ)** اگرچہ ثقہ ہیں لیکن خود غیر مقلدین کے نزدیک ان کا اخیر میں اختلاط ہوگیا تھا۔(**احادیث ہدایہ، فنی و تحقیقی حیثیت: ص۹۹، ایام قربانی اور آثار صحابہ: ص۳۷**، تقریب رقم: ۱۴۹۹، الکاشف رقم: ۱۲۲۰، الکواکب النیرات ص: ۴۶۰، الاغتباط بمن رمی من الرواۃ بالاختلاط: ۹۶)

اور کسی امام نے صراحت نہیں کی کہ حافظ منصور بن سلمہ الخزاعیؒ **(م ۲۱۰ھ)** امام حماد بن سلمہؒ **(م ۱۶۷ھ)** سے اختلاط سے پہلے سنا ہے۔

لہذا رئیس صاحب اور مقبل صاحب کا استدلال باطل و مردود ہے۔

نیز یہ روایت الانتقاء کی روایت کے بھی خلاف ہے ، جس میں امام شعبہؒ نے امام ابوحنیفہؒ کی وفات ان کے لئے پر رحمت کی دعا کی ،اسی طرح یہ مردود روایت ان روایات کے بھی خلاف ہے جس میں امام شعبہؒ نے امام ابوحنیفہؒ کی توثیق کی ہے۔

پھر امام شعبہؒ نے امام ابوحنیفہؒ سے روایت بھی کی ہے جو کہ باصول غیر مقلدین یہ ثابت کرتا ہے کہ امام شعبہؒ کے نزدیک امام ابوحنیفہؒ ثقہ ہیں۔

**ایک اور بات :**

اخیر میں یہ بھی عرض ہے کہ ہمارا سلف اور متاخرین ائمہ جرح وتعدیل مثلاً امام نووی ؒ(**م ۶۷۱ھ**) ، امام مزی ؒ (**م ۷۴۲ھ**) اور ان کے اصحاب امام ذہبی ؒ(**م ۷۴۸ھ**) ، حافظ ابن کثیر ؒ(**م ۷۷۴ھ**)،حافظ مغلطائی ؒ(**م ۷۶۲ھ**) ،حافظ ابوالمحاسن ابن الحسینی ؒ(**م ۷۶۵ھ**) ،امام ابن الملقن ؒ(**م ۸۰۴ھ**)اور حافظ ابن حجر عسقلانی ؒ (**م ۸۵۲ھ**) وغیرہ نے امام صاحب کے بارےمیں وارد جروحات کو نظر انداز کرکے ان اقوال کو ترجیح دی ہے جن میں آپ کی توثیق وثناء مروی ہے ،اور اسی کو ان ائمہ نے اپنی اپنی اسماء الرجال کی کتابوں میں نقل کیا ہے ، جس کی تفصیل اگلی قسطوں میں آئے گی۔(ان شاء اللہ )

لہذا ہمارے اسلاف اور ائمہ جرح وتعدیل کے منہج کی وجہ سے امام ابوحنیفہ ؒ کے توثیقی اقوال کو ترجیح حاصل ہوگی ،اور ان پروارد جروحات کو نظر انداز کردیا جائیگا۔

**ایک اہم وضاحت :**

**الاجماع شمارہ نمبر:۴،ص:۶۱،۶۲** پر" امام ابوحنیفہ ؒ (**م ۱۵۰ھ**) ،امام سفیان بن عیینہ ؒ(**م ۱۹۸ھ**) کی نظر میں " مضمون کے تحت مناقب امام اعظم للموفق کی سند پیش کی گئی ،جس میں سلیمان بن داؤدالھروی موجود تھے ،جس کے بارے میں پہلے عرض کیا گیا تھا کہ یہ دراصل سلیمان بن داؤدالمھری ہیں ،لیکن دوبارہ نظر ثانی کی تو معلوم ہوا کہ ابوسعید سلیمان بن داؤد الھروی اور سلیمان بن داؤد المھری دونوں الگ الگ راوی ہیں کیونکہ سلیمان بن داؤد المھری ؒ کی وفات **۲۵۳ھ** میں ہوئی۔(**تقریب رقم : ۲۵۵۱**) جبکہ حافظ حارثی ؒ کی پیدائش ۲۵۸ھ میں ہوئی۔(**تاریخ الاسلام ج:۷ ص: ۸۳۸** )

لہذا قارئین سے گزارش ہے کہ اسے نوٹ کرلیں۔اور ابو سعید سلیمان بن داؤد الھروی المستملی حافظ خطیب البغدادی ؒ(م **۴۶۳ھ**)کے نزدیک ثقہ راوی ہیں ،کیونکہ خطیب البغدادی ؒ نے ان کی روایت سے الکفایہ فی علم الروایہ میں صاف طور سے احتجاج کیا ہے ،اور غیر مقلدین کے نزدیک جب کوئی فقیہ کسی حدیث سے استدلال کرتا ہے ،تو وہ حدیث اس کے نزیک صحیح ہوتی ہے ،(**فتاوی نذیریہ ج:۳،ص:۳۱۶**)اور جب کوئی حدیث ،کسی امام یا محدث کے نزدیک ہوتی ہے۔تو غیر مقلدین کے نزدیک یہ اس امام کی طرف سے اس حدیث کے ہر ہر راوی کی توثیق ہوتی ہے۔(**نماز میں ہاتھ باندھنے کا حکم اور مقام:ص۱۷،انوار البدر:ص۲۷**) ثابت ہوا کہ حافظ خطیب البغدادی ؒ کے نزدیک ابوسعید سلیمان بن داؤد الھروی ثقہ ہیں۔الغرض سند اپنی جگہ حسن ہی ہوگی۔

واللہ اعلم

شمارہ نمبر ٦

وَقُل جَاءَ الحَقُّ وَزَهَقَ البَاطِلُ ۚ إِنَّ البَاطِلَ كَانَ زَهُوقاً

اپریل مئی ۲۰۱۸ء

دو ماہی مجلّہ

# الاجماع



- احادیثِ قہقہۃ فی الصلاۃ پر غلام مصطفیٰ ظہیر صاحب کے اعتراضات کے جوابات
- نماز فجر وظہر کے مسنون اوقات
- امام ابوحنیفہؒ، امام علی بن المدینیؒ کے نزدیک ثقہ ہیں (ارشاد الحق اثری صاحب کو جواب)




ناشر: الاجماع فاؤنڈیشن

سلسلہ توثیقات امام اعظمؒ باسناد صحیح ۴

## امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) امام علي بن المدینیؒ (م ۲۳۴ھ) کے نزدیک ثقہ ہیں۔

**مولانا نذیر الدین قاسمی**

امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) امام علي بن المدینیؒ (م ۲۳۴ھ) کے نزدیک ثقہ ہیں۔ چنانچہ

حافظ المغرب، امام ابن عبد البرؒ (م ۴۶۳ھ) کہتے ہیں کہ:

**وقال الحسن بن علي الحلواني:**

**قال لي شبابة بن سوار: كان شعبة حسن الرأي في أبي حنيفة**

**وكان يستنشدني أبيات مساور الوراق:**

**إذا ما الناس يوما قايسونا ... بآبدة من الفتيا طريفه**

**وذكر الأبيات،**

**وقال علي بن المديني: أبو حنيفة روى عنه الثوري، وابن المبارك، وحماد بن زيد، وهشيم، ووكيع بن الجراح، وعباد بن العوام، وجعفر بن عون، وهو ثقة لا بأس به،**

(ثقہ، ثبت، حافظ، حجت، صاحب تصانیف) [31] امام حسن بن علی الحلوانیؒ (م ۲۴۲ھ) فرماتے ہیں کہ مجھ سے (ثقہ، حافظ) [32] شبابہ بن سوارؒ (م ۲۰۶ھ) نے کہا کہ: امام شعبہؒ (م ۱۶۰ھ) امام ابو حنیفہؒ کے بارے میں اچھی رائے رکھتے تھے۔

پھر امام شعبہؒ نے امام ابو حنیفہؒ کی تعریف و مدح میں اشعار کہے، اس کے فوراً بعد حافظ حسن بن علی الحلوانیؒ (م ۲۴۲ھ) ہی فرماتے ہیں کہ (میرے استاد) [33] امام علی بن المدینیؒ (م ۲۳۴ھ) نے کہا کہ: امام ابو حنیفہؒ سے امام سفیان ثوریؒ، امام عبد اللہ بن المبارکؒ، حماد بن زیدؒ

---

[31] تقریب: رقم ۱۲۶۲، الکاشف وغیرہ۔

[32] تقریب: رقم ۲۷۳۳۔

[33] تہذیب الکمال: جلد ٦: صفحہ ۲٦۱۔

،ہشیم بن بشیرؒ، امام وکیع بن الجراحؒ، عباد بن العوامؒ، اور جعفر بن عونؒ نے روایت کیا ہے اور امام ابو حنیفہ ثقہ ہیں، ان میں کوئی خرابی نہیں ہے۔ **(جامع بیان العلم وفضائلہ: جلد ۲: صفحہ ۱۰۸۳)**

معلوم ہوا کہ حافظ علی بن المدینیؒ کے نزدیک بھی امام ابو حنیفہؒ ثقہ ہیں۔

**نوٹ:**

امام علی بن المدینیؒ (م ۲۳۴ھ) کا یہ قول دراصل ان کے شاگرد امام حسن بن علی الحلوانیؒ (م ۲۴۲ھ) نے نقل کیا ہے، اور حسن بن علی الحلوانی کا قول حافظ المغربؒ نے ذکر کیا ہے، جیسا کہ ان کی کتاب جامع بیان العلم وفضائلہ کی عبارت سے ظاہر ہوتا ہے۔

**اعتراض:**

رئیس ندوی سلفی نے یہ قول کو بے سند بتایا ہے اور کہا کہ بے سند بات نصوصِ کتاب وسنت کے مطابق جھوٹی قرار دیئے جانے کے لائق ہے۔ **(سلفی تحقیقی جائزہ: صفحہ ۷۷)**

**الجواب:**

امام علی بن المدینیؒ (م ۲۳۴ھ) کا یہ قول ان کے شاگرد امام حسن بن علی الحلوانیؒ (م ۲۴۲ھ) نے نقل کیا ہے، جیسا کہ سیاق وسباق سے ظاہر ہے۔

اور امام حسن بن علی الحلوانیؒ (م ۲۴۲ھ) کا یہ قول، حافظ المغربؒ نے ان کی کتاب **'کتاب المعرفہ'** سے نقل کیا ہے۔

کیونکہ حافظ المغربؒ نے کئی مقامات پر امام حسن بن علی الحلوانیؒ کے اقوال ذکر کئے ہیں اور بعض جگہ پر انہوں نے ان کی کتاب کا بھی ذکر کیا، مثلاً:

وذكر الحسن بن علي الحلواني في كتاب المعرفة قال: سمعت عبد الرزاق يقول: سمعت معمرا يقول------ **(جامع بيان العلم وفضله: ج ١: ص ٣٣٨)**

وذكره الحسن الحلواني في كتاب المعرفة ثنا محمد بن عيسى قال: حدثنا أبو سلمة يوسف بن الماجشون قال------ **(جامع بيان العلم وفضله: ج ١: ص ٣٦٥)**

ثابت ہوا کہ یہ قول حافظ المغرب ؒ نے امام حسن بن علی الحلوانیؒ (م ۲۴۲ھ) کی کتاب 'کتاب المعرفہ' سے نقل کیا ہے۔ غیر مقلدین، اہل حدیث حضرات بھی یہ اصول تسلیم مانتے ہیں: چناچہ

غیر مقلدین کے کفایت اللہ سنابلی صاحب نے بھی (بحوالہ **اکمال للمغلطائی**) سلیمان بن موسیٰ الدمشقیؒ کی توثیق میں ابن اکثم کا قول پیش کیا ہے اور کہا کہ (ایک دوسرے مقام پر) حافظ مغلطائیؒ نے ابن اکثم کی کتاب کا ذکر کیا ہے۔ **(انوار البدر: صفحہ ۱۸۸، طبعہ بیت السلام)**

یعنی موصوف یہ ثابت کرنا چاہ رہے ہیں کہ حافظ مغلطائیؒ نے یہ قول ابن اکثمؒ کی کتاب سے نقل کیا ہے۔

الغرض جب غیر مقلدین کے نزدیک ابن اکثمؒ کا قول ان کی کتاب سے لیا گیا ہے، تو پھر انہیں کے اصول میں امام حسن بن علی الحلوانیؒ (م ۲۴۲ھ) کا قول بھی ان کی کتاب **'کتاب المعرفه'** سے نقل کیا گیا ہے۔

لہذا رئیس صاحب اعتراض باطل و مردود ہے، اور صحیح سند سے ثابت ہوا کہ امام علی بن المدینیؒ، امام ابو حنیفہؒ کو ثقہ مانتے ہیں، والحمدللہ۔

## **ارشاد الحق اثری صاحب کی پیش کردہ جرح اور اس کی حقیقت:**

**توضیح الکلام: صفحہ ۹۳۲** پر ارشاد الحق اثری صاحب نے بحوالہ تاریخ بغداد نقل کیا کہ علی بن المدینیؒ نے کہا کہ: امام ابو حنیفہؒ نے ۵۰ احادیث میں غلطی کی ہے۔

**الجواب:**

سند اور متن یہ ہیں:

**أخبرني علي بن محمد المالكي، أخبرنا عبد الله بن عثمان الصفار، أخبرنا محمد بن عمران الصيرفي، حدثنا عبد الله بن علي بن عبد الله المديني قال: وسألته - يعني أباه - عن أبي حنيفة صاحب الرأي، فضعفه جدا، وقال: لو كان بين يدي ما سألته عن شيء، وروى خمسين حديثا أخطأ فيها. (تاريخ بغداد: ج ۱۳: ص ۴۲۲)**

اسکی سند میں عبد اللہ بن علی بن المدینیؒ موجود ہیں، جس کے بارے میں خود اثری صاحب نے لکھا ہے کہ عبد اللہ بن علی کا ترجمہ تاریخ بغداد (**جلد ۱۰: صفحہ ۹**) میں موجود ہے مگر خطیب نے کوئی جرح یا توثیق نقل نہیں کی، البتہ حافظ ابن حجرؒ نے ابو جعفر الرازی پر کلام

کرتے ہوئے کہا کہ: عبد اللہ بن علی نے اپنے باپ سے نقل کیا ہے کہ وہ موسیٰ بن عبیدہ کی طرح ہے اور محمد بن عثمان نے ابن المدینی سے نقل کیا ہے وہ ثقہ ہیں، مگر محمد بن عثمان ضعیف ہے، پس عبد اللہ بن علی کی اپنے باپ سے روایت اولیٰ ہے۔ **(توضیح الکلام: صفحہ ۹۳۲)**

**نوٹ:**

حافظ ابن حجرؒ کے الفاظ یہ ہیں:

**وقال عبد الله بن علي بن المديني عن أبيه هو نحو موسى بن عبيدة يخلط فيما يروي عن مغيرة ونحوه وقال محمد بن عثمان بن أبي شيبة عن علي بن المديني ثقة**

**قلت محمد بن عثمان ضعيف فرواية عبد الله بن علي عن أبيه أولى۔ (تلخیص الحبیر: جلد ۱: صفحہ ۴۴۳)**

غور فرمایئے! حافظ ابن حجرؒ عبد اللہ بن علیؒ کی روایت کو صرف **ضعیف راوی** کی روایت پر ترجیح دی ہے، نہ کہ ثقہ راوی کی روایت پر۔

لہذا اثری صاحب کی نقل کردہ عبارت کی روشنی میں **عبد اللہ بن علیؒ کی روایت کو ترجیح حاصل ہوگی، جب تک وہ کسی ثقہ راوی کی مخالفت نہ کرے لیکن جب وہ ثقہ کی مخالفت کریگی، تو ان کی روایت غیر مقبول ہوگی، جیسا کہ ابن حجرؒ کی روایت سے ظاہر ہے۔**

اور یہاں امام ابو حنیفہؒ کے معاملہ میں عبد اللہ بن علیؒ کی روایت، (ثقہ، ثبت، حافظ، حجت، صاحب تصانیف) امام حسن بن علی الحلوانیؒ **(م ۲۴۲ھ)** کی روایت کے خلاف ہے، لہذا خود اثری صاحب کی نقل کردہ عبارت کی روح سے، عبد اللہ بن علیؒ کی روایت باطل اور مردود ہے۔

اور صحیح امام حسن بن علی الحلوانیؒ **(م ۲۴۲ھ)** کی روایت ہے، جس میں ابن مدینیؒ نے امام صاحبؒ کو ثقہ کہا ہے۔

شمارہ نمبر ۷

وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا

جون / جولائی ۲۰۱۸ء



دوماہی مجلّہ

# الاجماع

- دوہری اقامت اور اذان میں ترجیع کا مسئلہ (غلام مصطفےٰ ظہیر امن پوری کو جواب)
- امام حسن بن صالحؒ (المتوفی ۱۶۹ھ) کے نزدیک امام ابوحنیفہؒ (المتوفی ۱۵۰ھ) ثبت (مضبوط) ہیں۔
- حافظ الحدیث قاسم بن قطلوبغاؒ (المتوفی ۸۷۹ھ) کی توثیق اور زبیر علی زئی کا دھوکا۔




ناشر: الاجماع فاؤنڈیشن

**سلسلہ توثیقات امام اعظم علیہ الرحمہ باسناد صحیح ۵**

## امام حسن بن صالح بن صالح بن حیؒ (م ۱۶۹؁ھ) کے نزدیک امام اعظم ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰؁ھ) **ثبت** ہیں۔

**-مولانا نذیر الدین قاسمی**

حافظ المغرب، امام ابو عمر ابن عبد البرؒ (م ۴۶۳؁ھ) فرماتے ہیں کہ

**(حدثنا ابو یعقوب) حدثنا إسحاق بن أحمد الحلبي قال نا سليمان بن يوسف قال نا يحيى بن آدم قال سمعت الحسن بن صالح يقول كان النعمان بن ثابت فهما عالما متثبتا في علمه إذا صح عنده الخبر عن رسول الله صلى الله عليه وسلم لم يعده إلى غيره**

(ثقہ، امام) یحیی بن آدمؒ (م ۲۰۳؁ھ) کہتے ہیں کہ میں نے امام حسن بن صالحؒ (م ۱۶۹؁ھ) کو فرماتے ہوئے سنا: کہ امام ابو حنیفہ نعمان بن ثابتؒ عقلمند عالم تھے، اپنے علم میں ثبت [مضبوط] تھے۔ جب امام صاحبؒ کے نزدیک رسول ﷺ کی کوئی حدیث ثابت ہو جاتی، تو کسی اور کی طرف توجہ نہیں دیتے تھے۔ **(الانتقاء: ص ۱۲۸)**

اس روایت کے رواۃ کی تفصیل یہ ہیں:

۱- حافظ المغرب، امام ابو عمر ابن عبد البرؒ (م ۴۶۳؁ھ) اور

۲- محدث مکہ، ابو یعقوب یوسف بن احمد الصیدلانی المکیؒ (م ۳۸۸؁ھ) وغیرہ کی توثیق گزر چکی۔ دیکھئے، **(دوماہی مجلہ الاجماع: شمارہ ۳: ص ۲۸۴)**

۳- ابو یعقوب، اسحاق بن احمد الحلبیؒ (م ۳۲۱؁ھ) بھی ثقہ، صدوق راوی ہیں۔ **(کتاب الثقات للقاسم: ج ۲: ص ۳۳۶، الدلیل المغنی: ص ۱۴۸)**

۴- حافظ سلیمان بن سیف الحرانیؒ (م ۲۷۲؁ھ) سنن نسائی کے راوی ہے اور مشہور ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ **(تقریب: رقم ۲۵۷۱)**

۵- حافظ یحیی بن آدمؒ (م ۲۰۳؁ھ) صحیحین کے راوی ہے اور ثقہ، فاضل ہیں۔ **(تقریب: رقم ۷۴۹۶)**

۶- امام حسن بن صالحؒ (م ۱۶۹؁ھ) صحیح مسلم کے راوی ہے اور ثقہ، فقیہ اور عابد ہیں۔ **(تقریب: رقم ۱۲۵۰)**

اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ اس کی سند صحیح ہے اور امام حسن بن صالح بن حیؒ (م ۱۶۹ھ) کے نزدیک امام اعظم ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) ثبت (یعنی مضبوط) ہیں۔ والحمدللہ

